اور جب حسین علیہ السلام کو حیات جاوید بخشا گیا تو دیکھو! اُسی کوفہ سے ابراہیم نخعی، حماد، ابو حنیفہ، شعبی جیسے اکابر و حاشین نکلتے چلے آتے ہیں۔ اور صرف کوفہ کیا، کربلا کے بعد جو بھی آئے، اور جہاں بھی آئے، جس شان میں بھی آئے جنید بن کر آئے، یا شافعی، امام مالک کی شکل میں نمودار ہوئے، یا سفیان ثوری کے لباس میں۔ یہ سب اُسی زندہ روح کی ہمت مردانہ کا نتیجہ تھا — امام کی عظمت کون پیدا کرسکتا ہے؟ اس بلند مینارے پر کون قدم جما سکتا ہے، جس پر حسین علیہ السلام کھڑے ہوئے تھے۔ ایسی ہمہ گیری بزرگی کس کے حصہ میں آسکتی ہے۔ کہ جس کا انتقام دنیا صدیوں سے لے رہی ہے اور اب تک انتقام پورا نہیں ہوا ہے۔ قرنوں سے نفرت کی موسلا دھار بارش یزید اور اس کے ساتھیوں پر ہو رہی ہے، لیکن تشنگی نہیں بجھتی۔ جس طرح پہلی صدی ہجری میں اس کے اعمال سے لوگوں نے بیزاری ظاہر کی۔ آج تک وہ بیزاری اسی آن بان کے ساتھ قائم ہے، کتنا گہرا کتنا پختہ رنگ اے خون حسین علیہ اسلام تو نے پیدا کیا۔ فرضی اللہ عنک وعن اصحابک۔ اُمت مرحومہ یوں تو آپ کے گھرانے کے فیوض و برکات میں از سرتا بہ قدم غرق ہے اور رہے گی لیکن اُن احسانوں میں کتنا بڑا احسان ہے جو آپ نے ہم بیکسوں کے ساتھ کیا۔ اگرچہ آپ نبی نہیں تھا۔ لیکن نبی زادے ہیں، اور اسی لئے آپ سے وہ کام بن آیا جو اُولوالعزم من الرسل کے شایان شان ہے۔ فجزے اللہ عنا دعن المسلمین خیر الجزاء!

آج اسلام کا جہاز پھر اسی گرداب میں آپھنسا ہے اپھر مسلمانوں کے اجسام اور اجسام کے بعد عقول، عقول کے ساتھ قلوب غیر اسلامی اثرات کے نیچے دبے چلے جاتے ہیں، لیکن ایسا کون با اثر ہے۔ اتنا اقتدار کس کو حاصل ہے، جو اپنے سر کو علیحدہ کر کے قلوب کو بھی اُن سے علیحدہ کرلے ہ؟ اٹھے گا، فاطمہ رضی کے گھرانے سے کوئی اٹھے گا۔ روحیں اجنبی دباؤ کے نیچے میں اب زیادہ دیر تک نہ پھڑ پھڑائیں گی۔ قلوب غیروں کے وزن کو شاید اب زیادہ مدت تک نہ محسوس کریں گے۔ عقول کفر کی راہوں میں اپنے لئے روشنی نہ تلاش کریں گی۔ فتر تصبوا انا معکم من المتربصین۔

میں اور بھی کچھ لکھنا چاہتا تھا۔ لیکن جو کچھ دل میں ہو کیا زبان یا قلم پر سب کا آنا ضروری ہے؟ ہزار نکتہ باریک تر ز مو اینجاست، بعض باتیں عام کی جاتی ہیں۔ اور بعضوں کے لئے صرف اہل کی ضرورت ہے۔ نفع اٹھانے والوں کیلئے اس میں بھی جو کچھ لکھا گیا ہے وہ کم نہیں ہے۔ واللہ یقول الحق وھو یھدی السبیل؛




## بقیہ : شذرہ

تو یہ فرماتے ہیں۔ خبردار! میں وزیر ہوں یعنی "مرفوع القلم" ہوں — حال ہی میں پنجاب کے وزیر اعلیٰ جناب حنیف رامے صاحب نے اپنی ایک پریس کانفرنس میں ان لیڈروں کی فہرست پیش کی ہے جن کے لب و لہجہ سے بقول ان کے دُشنام کی بُو آتی ہے۔ اس کے ساتھ ہی انہوں نے یہ تجویز بھی پیش کی ہے کہ تمام لیڈروں کو مل کر ایک ضابطۂ اخلاق بنانا چاہیے — ہم اس تجویز کا خیر مقدم کرتے ہیں اور موصوف سے نہایت ادب و احترام سے عرض کرتے ہیں کہ اس ملک اور قوم پر رحم فرمایئے اور خود بھی ضابطۂ اخلاق کی پابندی کیجئے۔ آپ نے جن لیڈروں کی فہرست پیش کی ہے اُن میں قائد جمعیت مولانا مفتی محمود کا نام نہیں لیا گیا۔ ہم پورے وثوق اور ذمہ داری سے اعلان کرتے ہیں کہ مفتی محمود صاحب نے سیاسی یا مذہبی میدان میں ایک جملہ بھی غیر ذمہ دارانہ نہیں کہا بلکہ ہم یہ دعویٰ بھی کرتے ہیں کہ مفتی محمود پاکستان کے سب سے زیادہ سنجیدہ اور متین لیڈر ہیں لیکن اس کے باوجود آپ نے مفتی محمود صاحب کو "سرمایہ داروں کا ایجنٹ" کہنا اپنا وظیفہ مغفرت بنا لیا ہے جسے درست کہنے یا سمجھنے کا ہمیں اخلاقی اور قانونی جواز نظر نہیں آتا ہے۔ جبکہ یہ سب کچھ یک طرفہ طور پر ہو رہا ہے اور مفتی صاحب ان غلط باتوں کا نوٹس تک نہیں لیتے ؎

ستم کی رسمیں بہت تھیں لیکن نہ تھی تری انجمن سے پہلے
سزا خطائے نظر سے پہلے عتاب جرم سخن سے پہلے

بہر حال آپ سے آخری التماس یہی ہے کہ جس طرح آپ نے اپنی وسیع النظری کا ثبوت دیتے ہوئے جانشین شیخ التفسیر حضرت مولانا عبید اللہ انور سے معافی مانگ لی تھی اسی طرح قائد جمعیت مولانا مفتی سے بھی معافی مانگ لیں۔ اس سے آپ کی عزت میں یقیناً اضافہ ہوگا۔

قاسم العلوم انجمن خدام الدین لاہور

جمعیۃ طلباء اسلام کے اجتماع لائلپور کے موقعہ پر احقر عبید اللہ انور کی گزارش

طلبائے گرامی قدر کے نام:

الحمد للہ وحدہ والصلوٰۃ والسلام علی من لا نبی بعدہ

پس خدا بر ما نبوت ختم کرد

بر رسول ما رسالت ختم کرد

خدمت ساقی گری بر ما گزاشت

داد ما را آخریں جامے کہ داشت

خالق کائنات نے سیدنا عیسیٰؑ کے بعد "انسان کامل" کے طور پر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو مبعوث فرمایا جن پر دین کو تمام کر دیا گیا اور نبوت و رسالت کے عہدے کو ختم کرنے کا اعلان فرمایا کہ محمد مصطفیٰ خاتم النبیین ہیں اب تا قیام قیامت آپ کی لائی ہوئی ہدایت ہر اعتبار سے کامل و اکمل شریعت ہے جو زندگی کے تمام شعبوں کو محیط ہے اور حکومت کے ایوان سے لے کر عوامی زندگی تک کوئی مرحلہ ایسا نہیں جو اس سے باہر ہو اور جسے خود رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم نے بائیس تئیس برس صلح و جنگ، حکومت و تجارت اور عائلی زندگی میں عملاً برت کر نہ دکھایا ہو۔

قرآن کریم نے بتایا ہے اللہ رب العزت جس طرح تکوین رب ہے اسی طرح تشریعی رب بھی ہے جیسے عالم تکوین میں اس کا حکم چلتا ہے ایسے ہی شریعت میں بھی اس کے حکم کو قطعیت حاصل ہے جس طرح نماز میں حق تعالیٰ کے حضور مسلمان کا سر نیاز جھکتا ہے اسی طرح پوری زندگی کو اللہ تعالیٰ کے احکام و ہدایت کے آگے سر تسلیم خم کر دینا چاہیے علیکم بالقرآن فاتخذوہ اماما

آپ کا ناچیز خادم

احقر عبید اللہ انور

۱۸ جنوری ۱۹۷۵ء




## بشارتِ ولادت

ایک روز کا ذکر ہے کہ قبیلہ قریش کی ایک نیک سیرت اور روشن ضمیر خاتون امّ الفضل بنت حارث رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں حاضر ہوئی اور عرض کیا۔ "یا رسول اللہ! (صلی اللہ علیہ وسلم) میں نے رات بڑا عجیب اور بھیانک خواب دیکھا ہے"۔ حضورؐ نے فرمایا۔ بیان کرو! خاتون نے عرض کیا۔ "میرے آقا وہ خواب اس قدر ڈراؤنا اور خطرناک ہے کہ میں بیان نہیں کر سکتی"۔ رحمت عالمؐ نے تسلّی دیتے ہوئے متبسّم ہو کر فرمایا۔ "کوئی مضائقہ نہیں، تم اپنا خواب ضرور بیان کرو۔ رحمتِ مجسّم کی شفقت کا دریا موجزن دیکھا تو خاتون گویا ہوئی۔ "میں نے دیکھا ہے کہ آپؐ کے جسد اطہر کا ایک ٹکڑا کاٹ کر میری گود میں رکھ دیا گیا"۔ فخرِ موجوداتؐ نے سن کر فرمایا۔ اس میں اس قدر گھبراہٹ اور سراسیمگی کی کیا ضرورت تھی؟ یہ تو بڑا مبارک خواب ہے۔ اللہ تعالےٰ میری نورِ نظر فاطمہ رضؓ کو بیٹا عطا فرمائے گا جسے تم گود میں اٹھاؤ گی"۔ (مستدرک حاکم جلد سوم صفحہ ۱۷۶)

## ولادت باسعادت

سرورِ کونینؐ کی زبان نبوت سے یہ تعبیر سن کر امّ الفضل زوجۂ عباسؓ، عمّ رسولؐ مسرور و مطمئن ہو کر چلی گئیں اور بات آئی گئی ہو گئی۔ زمانہ گزرتا گیا اور آفتاب طلوع و غروب ہوتا رہا۔ یہاں تک کہ ۴ھ کے شعبان کا چاند نمودار ہوا اور جب شعبان کی چار تاریخ آئی تو امّ الفضل کا خواب پورا ہو گیا اور مخبر صادقؐ کی بتائی ہوئی تعبیر کی صداقت آفتاب نصف النہار کی طرح ضیاء ریز ہو گئی۔ حضورؐ نومولود کی خبر پا کر سیدۃ النساء کے دولت کدہ پر تشریف لے گئے اور ایک پُر مسرت آواز میں ارشاد فرمایا "میرے بیٹے، میرے جگر کے ٹکڑے کو میرے پاس لاؤ"۔

جگر گوشۂ رسولؐ کو ایک سفید کپڑے میں لپیٹ کر دستِ نبی میں دے دیا گیا۔ سید العرب والعجم نے دائیں کان میں اذان اور بائیں میں تکبیر کہی۔ اور پھر نہایت پیار سے اپنی آغوشِ نبوّت میں لے لیا۔ اس کے بعد ہادیٔ کائناتؐ نے بنتِ رسولؐ کو حکم دیا۔ میرے لاڈلے کے بالوں کے ہموزن چاندی خیرات کرو اور عقیقہ دو۔ ارشادِ مرشدؐ کے ساتویں روز یہ سنّت ادا کر دی (مستدرک حاکم ج ۳ صفحہ ۱۷۹)

## نام

ایک روایت ہے کہ حضرت علیؓ نے سالارِ کربلا کا نام حضرت معاویہؓ بن ابو سفیان کے دادا کے نام پر "حرب" رکھا۔ لیکن سازِ چشم آفرینشؐ نے ہدایت فرمائی کہ میرے بیٹے کا نام "حسین" رکھا جائے۔ (اسد الغابہ ج ۲ صفحہ ۱۰)

## پرورش

جب چشمِ رسولؐ کا نور (حسینؓ) ظاہر ہوا نگاہِ مصطفےٰؐ کا تارہ (حسنؓ) ابھی مدتِ رضاعت میں تھا۔ سید البشرؐ نے اپنی چچی ام الفضل سے ارشاد فرمایا۔ میرے بچے کو آپ دودھ پلایا کریں۔ اس طرح جنّت کے نوجوانوں کے سردارؓ نے فاطمہؓ بنت محمدؐ (صلی اللہ علیہ وسلم) کا دودھ پینے کے بجائے ام الفضل بنتِ حارث کا دودھ پیا۔ اور خاتم الانبیاءؐ کے جسم کا ٹکڑا ام الفضل بنتِ حارث کی گود میں چلا گیا۔ اور پھر ام الفضل کی حضرت حسینؓ سے اولاد سے بڑھی ہوئی محبت کے پیشِ نظر شافعِ محشرؐ نے ان کی پرورش بھی ام الفضل کے سپرد فرما دی۔

## تعلیم و تربیت

یہ فخر حسنؓ و حسینؓ اور زیدؓ و علیؓ کے علاوہ اس روئے زمین پر کسی اور کو حاصل نہیں ہوا کہ ان نفوسِ قدسیہ کی اصلاح و تربیت خود معلمِ کائناتؐ نے فرمائی۔ لیکن ان اصحابِ اربعہ میں سے حضرت حسینؓ کو رہبرِ انسانیتؐ کے زیرِ دست رہنے کا زیادہ موقع نہیں ملا۔ آپ ابھی بچے ہی تھے کہ سراجِ منیرؐ غروب ہو گیا لیکن آدابِ نماز آپ نے اسی عمر میں رہنمائے ہدایتؐ سے سیکھ لیے تھے۔

ابنِ نبیؐ کے ذہین نواسے نے اس کے علاوہ بھی بہت سے دینی اور فقہی مسائل ایامِ طفولیت ہی میں سمجھ لیے تھے۔ چنانچہ ابو حوراء حضرت حسینؓ سے روایت کرتے ہیں کہ ایک دن میں نے آپ سے عرض کیا کہ اپنے جدِّ محترم کے متعلق کوئی واقعہ سنائیے! حضرت حسینؓ نے فرمایا — "ایک روز میں رسولِ مبشرؐ کی خدمت میں حاضر ہوا اس وقت کچھ کھجوریں آپؐ کے سامنے رکھی ہوئی تھیں ان میں سے ایک کھجور اٹھا کر میں نے اپنے منہ میں رکھ لی"۔ اور یکایک جمالِ نبوت اور جلالِ رسالت یکجا ہو گئے اور نذیر مرسلؐ نے مجھے تنبیہ و نصیحت کرتے ہوئے فرمایا "بیٹے! تمہیں معلوم نہیں کہ صدقہ تو ہم آلِ محمدؐ (صلی اللہ علیہ وسلم) پر حرام ہے"۔ پھر فرمایا "کہ البتہ ہدیہ جائز اور حلال ہے"۔ اس نصیحت کے ساتھ ہی آقائے دو جہاںؐ نے انگلی ڈال کر میرے منہ سے وہ کھجور نکال دی۔ یہ روایت "اصابہ" کی ہے اور امام بخاری نے بھی اسے نقل کیا ہے اور اس میں یہ الفاظ زائد ہیں "کخ کخ" "پیغمبرؐ کے اہل بیت زکوٰۃ نہیں کھایا کرتے"۔ (بخاری ج ۲ ص ۱۲۹)

وصالِ رسولؐ کے بعد خیالِ فاطمۃ الزہراؓ تربیتِ حسینؓ کی آرائش و زیبائش میں محو ہو گیا۔ نیک مائیں اپنے بچوں کی تربیت کر کے ان کو قوم کے مقدر کا ستارہ بنا دیتی ہیں۔ چنانچہ حضرت فاطمہؓ بنتِ محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) نے آپ کی تربیت فرمائی۔ اور حضرت علیؓ نے آپ کو لکھنا پڑھنا، شہ سواری، شمشیر زنی، نیزہ بازی اور دوسرے فنون جنگ سکھائے۔ اس کے بعد مدینۃ النبی جو علوم و فنون کا مرکز تھا وہاں جیّد اصحابِ رسولؐ نیک و صالح اور روح پرور ماحول میں سرچشمہ علم و فضل سے کسبِ فیض کیا۔ یہاں تک کہ نبیرۂ رسولؐ سیرت و اخلاق کا معمار بن گیا اور میدانِ کربلا میں قصرِ شجاعت کی پہلی اینٹ رکھی اور پوری امت کو اس کی تعمیر میں مصروف کر کے خود اپنے محبوب ناناؐ کے پاس چلے گئے۔

## حضرت حسینؓ رسول اللہؐ کی نظر میں

اس تاریخ ساز ہستی کو یومِ ولادت سے لے کر یومِ شہادت اور روزِ شہادت سے لے کر زمانۂ حال تک دنیا کی ہر زبان میں خراجِ عقیدت پیش کیا گیا۔ عاشقانِ حسینؓ اور عقیدت مندانِ شہیدِ کربلا نے آپ کے علوئے درجات کے بیان میں ذرا بخل نہیں کیا۔ ادیبوں نے مقالے لکھے۔ شعراء نے قصیدے تصنیف کئے۔ خطیبوں نے نذرانۂ عقیدت پیش کیا۔ تاریخ و سیر لکھنے والوں نے تعریف و توصیف کی قوالوں نے "جوہر" دکھائے، ماتم داروں نے سینہ کوبی کی۔ "حزن و ملال" میں ڈوبے ہوئے ذاکروں نے اشک ریزی کی اور سچے عاشقوں نے کربلا کے غازی کی اتباع میں شب بیداری اور سحر خیزی کی یہ سب کچھ ایک طرف اور زبانِ وحی و نبوت کے چند موتی ایک طرف احادیثِ صحیحہ اور روایاتِ مصدقہ شہادت دیتی ہیں کہ محبوبِ یزداں اور محمودِ کون و مکاں نے جب بھی حضرت حسینؓ کا ذکر فرمایا۔ آپ کے متعلق ہمیشہ ایسا اسلوبِ بیان اختیار فرمایا۔ جس سے آپ کی بلندی اور عظمت کا اظہار ہوتا ہے۔ مثلاً ایک بار ارشاد ہوا:

**حسین منی و انا من حسین احب اللہ من یحب الحسین حسین سبط من الاسباط** (بخاری و ترمذی)

"حسینؓ مجھ سے ہے اور میں حسینؓ سے ہوں۔ اللہ تعالیٰ اسے محبوب رکھے جو حسینؓ کو محبوب رکھتا ہے حسینؓ گروہ اسباط میں سے ایک سبط ہے۔"

## شفقتِ رسولؐ

خدا کے رسولؐ کی نظر میں جس ہستی کا مرتبہ اس قدر بلند ہو اس سے محبوبِ ربّ العالمین جتنی محبت فرماتے درست تھی چنانچہ امام الانبیاء اکثر و بیشتر نمازِ فجر ادا کرنے کے لیے تشریف لے جاتے ہوئے حضرت فاطمہؓ کے دولت کدے پر آواز دیتے کہ "السلام علیکم یا اہل بیت النبوۃ"۔ فرحت و انبساط اور شفقت و محبت

ہیں ڈوبی ہوئی یہ آواز سنتے ہی حضرت فاطمہؓ بنتِ رحمت کے دونوں نواسوں کو لے کر دروازے پر آجاتیں۔ اور حضورؐ دونوں کو پیار کر کے مسجد جاتے۔ معلم اخلاقؐ کے اس طریقِ پُرسش نے دونوں نونہالوں کو اس قدر کم سنی ہی میں سحرخیز بنا دیا تھا۔ (ترمذی)

## محبتِ رسولؐ

محبت کا یہ حال تھا کہ راحتِ قلب ونظرؐ حضرت حسینؓ کو روتا ہوا دیکھ کر مغموم ہو جاتے تھے۔ ایک بار آپؐ حضرت عائشہ صدیقہؓ بنتِ صدیق اکبرؓ دلدادۂ رسولؐ کے گھر سے نکل کر کہیں تشریف لے جا رہے تھے۔ جب حضرت فاطمہؓ کے گھر کے قریب پہنچے تو حضرت حسینؓ کے رونے کی آواز آئی۔ آپؐ اسی وقت گھر کے اندر تشریف لے گئے اور فرمایا "فاطمہؓ! تمہیں معلوم نہیں کہ اس کے رونے سے میرے دل کو تکلیف ہوتی ہے۔

حضرت ابوہریرہؓ روایت کرتے ہیں کہ میں نے اپنی آنکھوں سے دیکھا اور میں نے اپنے کانوں سے سنا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حسینؓ کے دونوں ہاتھ پکڑے ہوئے تھے اور ان کے دونوں پیر رحمۃ للعالمینؐ کے دونوں پیروں پر تھے اور مقصودِ کائناتؐ فرما رہے تھے کہ "اے چھوٹے چھوٹے قدموں والے! آگے بڑھ، آگے بڑھ۔ حسینؓ اوپر چڑھنے لگے۔ یہاں تک کہ ان کے پیر حضورؐ کے سینۂ پُرنور تک پہنچ گئے۔ پھر آپ نے حسینؓ کو بوسہ دے کر دعا کی کہ:

"اے اللہ! میں حسینؓ سے محبت کرتا ہوں تو بھی اس سے محبت کر"۔ (الاستیعاب ج ا صفحہ ۱۴۳)

حضرت اسامہ بن زیدؓ فرماتے ہیں۔ میں ایک دن کسی ضرورت کے تحت دولت کدۂ رسولؐ پر حاضر ہوا۔ میری دستک پر جب آپؐ باہر تشریف لاتے کوئی چیز چادر میں لپیٹ کر اٹھائی ہوئی تھی۔ میں نے استفسار کیا تو آپؐ نے چادر کھول دی جس میں حسنینؓ کو لپیٹ رکھا تھا۔ پھر آپؐ نے فرمایا یہ دونوں میرے اور میری بیٹیؓ کے بیٹے ہیں۔ اے اللہ! میں انہیں محبوب رکھتا ہوں تو بھی انہیں محبوب رکھ۔ اور انہیں بھی جو انہیں محبوب رکھیں۔ (ترمذی)

حضرت بریدہؓ سے روایت ہے کہ ایک دن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم خطبہ ارشاد فرما رہے تھے کہ اتنے میں حسنؓ و حسینؓ آگئے وہ دونوں اس وقت سرخ قمیضیں پہنے ہوئے تھے اور چلنے میں لڑکھڑا رہے تھے۔ انہیں لڑکھڑاتے ہوئے دیکھ کر سیّد الوارثینؐ نے خطبہ ملتوی فرما دیا۔ اور منبر سے اتر کر ان دونوں کو اٹھا لیا۔ پھر فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے سچ فرمایا ہے کہ تمہارے مال اور تمہاری اولاد تمہارے لیے آزمائش ہے۔ میں نے ان بچوں کو لڑکھڑاتے ہوئے دیکھا تو مجھ سے ضبط نہ ہو سکا یہاں تک کہ میں نے خطبہ ملتوی کر کے انہیں اٹھا لیا۔ (ترمذی، ابن ماجہ، مستدرک)

حضرت انس بن مالک کا بیان ہے کہ کچھ لوگوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے دریافت کیا کہ آپؐ کو اہل بیت میں سب سے پیارا کون ہے؟ صادق الوعدؐ نے فرمایا، حسن و حسین۔ (رضی اللہ عنہما) (ترمذی)

افضل الانبیاءؐ کے ایام علالت میں ایک روز حضرت فاطمہؓ حسن و حسین (رضی اللہ عنہما) کو لے کر دربارِ نبوت میں حاضر ہوئیں۔ یہ آپؐ کی زندگی کے آخری ایام تھے۔ حضرت فاطمہؓ نے عرض کیا "یا رسول اللہؐ! یہ دونوں آپؐ کے فرزند ہیں انہیں اپنی وراثت میں سے کچھ عطا فرمایئے!"۔ آپؐ نے فرمایا۔ حسنؓ کو میں نے اپنی ہیبت اور سرداری عطا کی اور حسینؓ کو شجاعت و سخاوت" (تہذیب التہذیب ج ۲ صفحہ ۳۴۵)

## حضرت حسینؓ اور صدیق اکبرؓ

وصالِ رسولؐ کے بعد حضرت ابوبکر صدیقؓ خلیفہ بنے تو اس وقت حضرت حسینؓ کی عمر تقریباً سات سال تھی۔ اس لیے حضرت ابوبکر صدیقؓ کے دورِ خلافت میں حضرت حسینؓ کا کوئی قابل ذکر واقعہ سامنے نہیں آتا سوائے اس کے کہ خلیفۃ المسلمین حضرت صدیق اکبرؓ نبیرۂ رسولؐ حضرت حسینؓ کو جب کبھی راستے سے گزرتے ہوئے دیکھتے تو فوراً بلا لیتے اور پیار کرتے۔ اسی طرح وقتاً فوقتاً خود بھی بلا کر شفقت و ہمدردی کا اظہار فرماتے۔

## حضرت حسینؓ اور فاروقِ اعظمؓ

خلیفۂ اوّل کی وفات کے بعد حضرت عمر فاروق اعظمؓ خلیفہ ہوئے۔ آپ کے دورِ خلافت کے آخری ایام میں حضرت حسینؓ سن شعور کو پہنچ چکے تھے۔ اوراقِ تاریخ پر پھیلے واقعات شہادت دیتے ہیں کہ حضرت عمرؓ زندگی

آخری لمحہ تک آپؓ کے حال پر نہایت مہربان رہے اور ان کی محبت و دستگیری میں کبھی کمی نہ کی۔ ان کی ہمیشہ خواہش رہتی تھی کہ حضرت حسینؓ سے زیادہ سے زیادہ ملاقات کا موقع ملے۔ چنانچہ خلیفہ دوم نے اپنی اس خواہش کا ایک بار حضرت حسینؓ کے سامنے بھی اظہار کیا اس کے چند روز بعد حضرت حسینؓ محبِّ اولادِ رسولؐ سیدنا فاروق اعظمؓ سے ملنے کے لیے تشریف لائے۔ حضرت عمرؓ کے دروازے پر ان کے صاحبزادے کھڑے تھے۔ حضرت حسینؓ بھی ان کے ساتھ کھڑے ہوکر دوستانہ گفتگو میں مصروف ہوگئے۔ اس وقت حضرت امیر معاویہؓ اور فاروق اعظمؓ کسی اہم مسئلہ پر تبادلۂ خیالات کر رہے تھے۔ جب ابن عمرؓ واپس گئے تو حضرت حسینؓ بھی واپس آ گئے۔ کچھ دنوں کے بعد جب دوبارہ حضرت عمرؓ اور حضرت حسینؓ کی ملاقات ہوئی تو حضرت عمرؓ نے حضرت حسینؓ سے نہ ملنے کا شکوہ کیا۔ حضرت حسینؓ نے فرمایا۔ میں تو خود آپ کی زیارت و ملاقات کا مشتاق رہتا ہوں اور میں آیا تھا آپ کسی مسئلے پر حضرت امیر معاویہؓ سے گفتگو فرما رہے تھے۔ اس لیے میں ابن عمرؓ کے ساتھ کچھ دیر کھڑا باتیں کرتا رہا۔ اور پھر واپس چلا گیا۔" یہ سن کر حضرت عمرؓ نے فرمایا۔ آپ کو ابن عمرؓ کے ساتھ دروازے پر کھڑے ہونے کی کیا ضرورت تھی۔ آپ اُن سے زیادہ حقدار ہیں۔ ہمیں جو عزت حاصل ہے وہ خدا تعالےٰ کے بعد آپ لوگوں کی دی ہوئی ہے۔ (اصابہ فی تمیز الصحابہ ج ۲ ص ۱۵)

## حضرت عمرؓ اور حبِّ اہل بیتؓ

حضرت ابن عباسؓ کہتے ہیں۔ حضرت عمرؓ کے عہدِ خلافت میں اللہ تعالےٰ کے فضل سے مدائن فتح ہوا اور مالِ غنیمت مسجد نبویؐ میں لا کر پھیلایا گیا تو حضرت عمرؓ نے اسے تقسیم کرنے کا حکم دیا۔ سب سے پہلے حضرت حسنؓ تشریف لائے تو حضرت عمرؓ نے ایک ہزار درہم عطا فرمائے۔ ان کے بعد حضرت حسینؓ تشریف لائے تو ان کو بھی ایک ہزار درہم دیے گئے۔ تیسرے نمبر پر عبداللہ بن عمرؓ آئے تو ان کو صرف پانچ سو درہم دیے گئے۔ اس پر انہوں نے اعتراض کرتے ہوئے کہا اے امیرالمومنین! میں ایک طاقتور آدمی ہوں اور جس وقت حسنؓ و حسینؓ مدینہ کے بازار میں کھیلا کرتے تھے میں اس وقت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف سے جہاد میں حصہ لیتا تھا۔ لیکن آپ نے ان کو ایک ایک ہزار اور مجھے کل پانچ سو درہم عنایت فرمائے۔ حضرت عمرؓ نے فرمایا کہ اے عبداللہ! یہاں سے چلے جاؤ۔ پہلے ان کے باپ جیسا باپ، ان کی ماں جیسی ماں، ان کے نانا جیسا نانا، ان کی نانی جیسی نانی، ان کے چچا جیسا چچا، ان کی پھوپھی جیسی پھوپھی، ان کے ماموں جیسا ماموں اور ان کی خالہ جیسی خالہ تو لاؤ۔ سنو! خدا کی قسم، ان کے باپ علی المرتضیٰؓ ہیں، ان کی ماں فاطمۃ الزہراؓ ہیں، ان کے نانا حضرت محمدؐ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہیں، ان کی نانی خدیجۃ الکبریٰ ہیں، ان کے چچا جعفر طیار ہیں، ان کی پھوپھی امّ ہانی بنت ابی طالب ہیں، ان کی خالہ حضرت رقیہؓ اور حضرت امّ کلثومؓ ہیں اور ان کے ماموں رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) کے فرزند حضرت ابراہیم ہیں۔

ایک بار یمن سے کچھ حلّے مدینہ آئے اور حضرت عمرؓ نے وہ حلّے صحابہؓ میں تقسیم فرمائے۔ جب آپ تقسیم فرما چکے تو اچانک حضرات حسنؓ و حسینؓ بھی آ پہنچے۔ جب آپ کی نظر ان دونوں صاحبزادوں پر پڑی تو آپ بے قرار ہوگئے اور لوگوں سے مخاطب ہوکر فرمایا۔ تم لوگوں کو یہ حلّے دے کر مجھے مسرت کے بجائے رنج ہوا ہے۔ حاضرین نے سبب پوچھا۔ تو آپ نے فرمایا کہ جب تک ان سے بہتر حلّے حسنؓ و حسینؓ کے جسم پر سجے ہوئے نہ دیکھ لوں مجھے آرام نہیں آئے گا۔ چنانچہ آپ نے اسی وقت یمن کے حاکم کے نام فرمان جاری کیا کہ فوری طور پر دو حلّے اور بھیجو اور جب وہ آ گئے تو حسنینؓ کو پہنا دیے۔ تو آپ نے فرمایا۔ اب مجھے حقیقی مسرت حاصل ہوئی۔ (ابن عساکر ج ۴ ص ۳۲۱)

حضرت عمرؓ کے حکم سے جب مسلمانوں کے لیے بیت المال سے وظائف مقرر کیے گئے تو غزوۂ بدر میں حصہ لینے والے صحابہؓ کے فرزندوں کے لیے دو ہزار

خلیفہ مقرر ہوا تو اس موقع پر بھی حضرت عمرؓ نے حسنینؓ کے ساتھ امتیازی سلوک کیا۔ اور صرف اس لیے کہ وہ رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) کے نواسے تھے۔ ان دونوں حضرات کے لیے پانچ پانچ ہزار درہم مقرر فرمایا۔ (فتوح البلدان)

ان چند واقعات سے اندازہ لگایا جا سکتا ہے کہ حضرت عمرؓ اہل بیتِ رسولؐ سے کس قدر محبت فرماتے تھے اور حضرت حسینؓ کا درجہ آپ کی نظر میں کتنا بلند تھا اور حضرات حسنینؓ کے حضرت عمرؓ کے ساتھ تعلقات کتنے گہرے تھے۔ حضرت عمرؓ کی شہادت کے بعد جب حضرت عثمانؓ خلیفہ بنے تو آپ کے عہدِ خلافت میں حضرت حسینؓ جوان ہو چکے تھے۔ یہی وجہ ہے کہ عہد عثمانی میں آپ میدان کارزار میں نظر آتے ہیں۔ ۳۰ھ میں جب طبرستان پر حملہ کیا گیا تو حضرت حسینؓ نے اس جنگ میں رضاکارانہ طور پر شریک ہو کر جوہر دکھائے۔ (ابن اثیر ج ۳ ص۸۴)

۳۵ھ میں جب باغیوں اور مفسدوں نے حضرت عثمانؓ کے مکان کا محاصرہ کیا اور حضرت عثمانؓ کی جان خطرے میں پڑ گئی تو اس نازک وقت میں حضرت حسینؓ نے دوسرے نوجوانوں کے ہمراہ بیت عثمانؓ پر حفاظتی پہرہ دیا اور یورش کرنے والے مفسدین کو بڑی جرأت اور بہادری کے ساتھ روکتے رہے۔ اس موقع پر محافظین عثمانؓ اور باغی گروہ کے درمیان جنگ ہوئی تو حضرت حسینؓ نے نہایت سرگرمی سے حصّہ لیا۔ اور جب دشمن بچ بچا کر عقبی جانب سے حضرت عثمانؓ کے مکان میں داخل ہو کر ان کو شہید کرنے کی مذموم حرکت کر گئے تو حضرت علیؓ نے حضرت حسینؓ کو ڈانٹا اور تھپڑ مارا کہ تم جیسے بہادر کی موجودگی میں خلیفۃ المسلمین کیسے شہید ہو گئے؟ لیکن ظاہر ہے کہ اس میں حضرت حسینؓ کی کوتاہی کا کوئی دخل نہیں تھا۔ اور یہ آپ کی جاں نثاری اور بہادری ہی تھی کہ جس کی بدولت مفسدین مکان کے دروازے سے داخل ہونے میں ناکام رہے۔

## شجاعت و بہادری

الغرض شجاعت و مردانگی میں بھی آپ یکتائے روزگار

ایک طرف عرب مؤرخ عمر ابوالنصر آپ کی شجاعت کا تذکرہ کرتے ہوئے لکھتا ہے کہ ایک بار میدان جنگ میں حضرت حسینؓ نے دشمن کو ان الفاظ میں چیلنج دیا۔ "کون ہے جو میرے مقابلہ میں آتا ہے؟"

یہ چیلنج سن کر ایک بہت نامی گرامی بہادر زبرقان مقابلہ میں آیا اور پوچھا "تم کون ہو؟"

فقال: انا الحسین بن علی فقال الزبرقان انصرف یا بنی فانی واللہ لقد نظرت الی رسول اللہ مقبلاً من ناحیۃ قباء علی ناقۃ حمراء وانت یومئذٍ قدامہ لما کنت لالقیَ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بدمک۔ (الحسین ص۴۱)

آپ نے فرمایا میں حسین بن علیؓ ہوں (اس پر) زبرقان نے کہا۔ اے میرے بیٹے! تم میدان سے ہٹ جاؤ (کیونکہ) ایک روز میں نے دیکھا تھا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اونٹنی پر سوار ہو کر قباء کی طرف جا رہے تھے اور تم حضورؐ کے آگے بیٹھے تھے۔ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے اس حالت میں ملاقات کرنا پسند نہیں کرتا کہ میرے ہاتھ تمہارے خون سے رنگین ہوں۔

## حضرت حسینؓ اور حضرت معاویہؓ

حضرت علیؓ کی شہادت کے بعد حضرت حسنؓ نے بعض شرائط پر حضرت معاویہؓ کے حق میں خلافت سے دستبرداری کا اعلان کر دیا تھا اور حضرت معاویہؓ دونوں بھائیوں کا ایک سا خیال فرماتے تھے اگرچہ حضرت حسینؓ حضرت حسنؓ کے اقدام دستبرداری سے خوش نہ تھے۔ تاہم اس کے باوجود حضرت معاویہؓ حضرت حسینؓ کے متعلق ہمیشہ اچھے کلمات استعمال کیا کرتے تھے۔ اور انہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے دونوں صاحبزادوں کے ساتھ اصحاب ثلاثہ خلفاء راشدین کی طرح نیک سلوک کیا اور اسی طرح مراعات دینے میں امتیازی حیثیت برقرار رکھی۔ حضرت معاویہؓ نے حضرت حسنؓ اور حسینؓ کے لیے دس دس لاکھ دینار سالانہ مقرر فرمائے تھے۔ اس کے علاوہ مواقع پر تحائف، نذرانہ، ہدایہ وغیرہ الگ تھے۔

حضرت معاویہؓ کے دورِ حکومت میں غیر ممالک میں جو مہمات بھیجی گئیں ان میں سے ایک مہم میں حضرت حسینؓ نے بھی حصہ لیا۔ یہ ۴۹ھ کی قسطنطنیہ کی مہم تھی جس کے کمانڈر انچیف یزید بن ابوسفیان برادر معاویہؓ تھے۔ بعض مورخین نے یزید بن معاویہؓ کا نام لیا ہے۔ لیکن ابن کثیر نے اس کی نفی کرتے ہوئے لکھا ہے کہ اس لشکر کے سالار یزید بن فضالہ بن عبید تھے۔ (ابن کثیر ج ۸ صفحہ ۳۲)

بعض لوگوں نے اس کمانڈر کا نام سفیان بن عوف بھی لکھا ہے۔ بہرحال یہ ایک مسلمہ حقیقت ہے کہ وہ سالار اموی تھا جس کی قیادت میں حضرت حسینؓ نے دشمنوں سے جہاد کیا۔ عیسائی مؤرخ گبن نے قسطنطنیہ کی مہم میں آپ کی شرکت اور شجاعت کا تذکرہ کرتے ہوئے لکھا ہے۔ "حسنؓ کے برادر خورد حسینؓ نے اپنے باپ کی شجاعت و بسالت سے بطور ورثہ حصہ پایا تھا۔ چنانچہ قسطنطنیہ میں عیسائیوں کے خلاف جو جنگ ہوئی اس میں حسینؓ نے امتیازی کارنامے انجام دیئے۔" (زوال روما، گبن ص ۲۹۲)

## اخلاق و عادات

یہ رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) کی فیض صحبت کا اثر تھا کہ آپ بچپن ہی سے خوش خلق، خندہ رو اور شائستہ مزاج واقع ہوئے تھے۔ بسیار گوئی کے عادی نہ تھے۔ ان خصوصیات کی بناء پر لوگوں میں بے حد مقبول تھے۔ چنانچہ ایک بار حضرت معاویہؓ نے ایک انجان شخص حضرت حسینؓ کی خدمت میں بھیجا اور اس کو حضرت حسینؓ کی یہ شناخت بتائی "جب تم مدینہ میں پہنچ کر مسجد نبویؐ میں داخل ہوگے تو وہاں تمہیں لوگوں کا ایک حلقہ نظر آئے گا۔ اس حلقہ میں لوگ اس قدر خاموشی اور وقار کے ساتھ بیٹھے ہوں گے جیسے ان کے سروں پر چڑیاں بیٹھی ہیں۔ بس تم سمجھ لینا کہ یہ حسینؓ کا حلقہ ہے۔"

**عجز و انکسار** ایک طرف تو سنجیدگی اور وقار کا یہ عالم تھا لیکن دوسری جانب طبیعت میں انکساری و عاجزی بھی اس قدر تھی کہ ہر کس و ناکس مسلمان کے ساتھ بیٹھنے اٹھنے اور کھانے پینے سے کوئی دریغ نہیں فرماتے تھے۔ ایک بار سرِ راہ چند غرباء نے کھانے پر بلایا آپ بلا جھجک ان کے ساتھ جا بیٹھے اور پھر شام کو ان غرباء کو اپنے دسترخوان پر مدعو کرکے انواع و اقسام کے کھانے کھلائے۔

(ابن عساکر ج ۴ ص ۳۲۲)

**وسعتِ ظرفی** شجاعت، بہادری، انکساری کے ساتھ ساتھ آپ انتہائی وسیع الظرف بھی تھے۔ ایک روز کا ذکر ہے کہ آپ کھانا کھا رہے تھے اور آپ کی ایک کنیز پانی کا پیالہ لئے قریب کھڑی تھی کہ ایک جھٹکے سے پیالہ اس کے ہاتھ سے گرا اور ٹوٹ گیا۔ آپ کے کپڑے پانی سے لت پت ہو گئے۔ اس کوتاہی پر فطری بات ہے کہ غصہ آنا تھا چنانچہ آپ نے ذرا خشمگیں نظروں سے دیکھا تو کنیز نے فوراً کہا۔ والکاظمین الغیظ (متقی لوگ غصہ پی لیتے ہیں) آپ نے فرمایا۔ کظلمت غیضی۔ (میں نے اپنا غصہ پی لیا) ذہین کنیز پھر بولی۔ والعافین عن الناس (وہ لوگوں کو معاف کر دیتے ہیں) آپ نے فرمایا عفوت عنک (میں نے تجھے دل سے معاف کر دیا) کنیز نے کہا۔ واللہ یحب المحسنین (اللہ احسان کرنے والوں کو محبوب رکھتا ہے) آپ نے فرمایا "جا میں نے تجھے آزاد کر دیا" (احوال آئمہ اثنا عشری، شیخ عبدالحق محدث دہلوی)

بعض لوگوں نے اس واقعہ کو کنیز کی بجائے غلام کی طرف بھی منسوب کیا ہے۔

**سخاوت و فیاضی** ایک بار ایک دیہاتی سائل مدینہ آیا اور لوگوں سے اس نے پوچھا۔ کہ یہاں سب سے زیادہ سخی کون ہے؟ لوگوں نے حضرت حسینؓ کا نام بتایا۔ چنانچہ وہ آپ کی خدمت میں حاضر ہوا اور آپ کی شان میں تین شعر پڑھے۔ حضرت حسینؓ نے اپنے غلام سے کہا جو رقم موجود ہو وہ لا کر اسے دے دو کیونکہ یہ شخص ہم سے زیادہ ضرورت مند ہے۔ اور پھر سائل کے اشعار کے جواب میں آپ نے بھی تین شعر پڑھے "میں تمہیں تھوڑی سی رقم دے رہا ہوں جس کے لیے تم سے معذرت خواہ ہوں۔ مگر تم یقین کرو کہ اگر وسائل محدود نہ ہوتے تو تم دیکھتے کہ میرے جود و سخا کا مینہ کس طرح برستا ہے۔" سائل یہ سن کر رونے لگا۔ آپ نے فرمایا۔ "شاید تم اس لیے رونے ہو کہ میں نے تمہیں بہت کم

رقم دی ہے۔" سائل نے جواب دیا "میرے رونے کی یہ وجہ نہیں، میں تو اس لیے روتا ہوں کہ ایسے سخی اور نیک لوگوں کو زمین کس طرح کھا جائے گی؟"

(ابن عساکر ج ۴ ص ۳۲۵)

## عبادت و ریاضت

ان گوناگوں صفات کی حامل یہ ہستی عبادت و ریاضت میں بھی ایک مثالی ہستی تھی۔ چنانچہ آپ کے دن رات درس و تدریس میں گزرتے تھے اور نماز کے وضو کی تجدید فرماتے اور رکوع و سجود کی حالت میں پوری پوری رات گزر جاتی۔ اور چہرے کا رنگ متغیر ہو جاتا۔ جب لوگوں نے اس کیفیت کے متعلق دریافت کیا تو آپؓ نے فرمایا۔ لیامن من یوم القیامۃ الذی خاف اللہ فی الدنیا۔ "یعنی جو شخص دنیا میں خدا سے ڈرتا ہے وہ قیامت کے روز مامون رہتا ہے۔"

(شہید الاسلام ص ۹۶)

## علم و فضل

"استیعاب" و "اسد الغابہ" نے لکھا ہے کہ علمائے تاریخ و سیر حضرت حسینؓ کے علم و فضل کے بارے میں متفق الرائے ہیں۔ اور بڑے بڑے صحابہؓ بھی بعض مسائل میں آپ کی طرف رجوع کیا کرتے تھے۔ حضرت عبداللہؓ بن زبیرؓ جو خود ایک بلند پایہ عالم اور فقیہہ تھے اسیر کی رہائی کے سلسلے میں مسئلہ دریافت کرنے کے لیے آپ کے پاس گئے۔ حضرت عبداللہ بن زبیرؓ نے پوچھا "قیدی کی رہائی کا ذمہ دار کون ہے؟" آپ نے فرمایا کہ "جن لوگوں کی حمایت میں لڑتے ہوئے وہ گرفتار ہوا ان کا فرض ہے کہ وہ اسے آزاد کرائیں۔"

اسی طرح عبداللہ ابن زبیرؓ ہی کے استفسار کے جواب میں آپ نے بچہ کے وظیفے کے بارے میں یہ فتوے دیا کہ "لبطنِ مادر سے نکلنے کے بعد جب بچہ آواز دے اس وقت سے وہ وظیفہ کا مستحق ہو جاتا ہے۔"

## تعلیمات و ارشادات

افسوس کہ عقیدت مندانِ حسینؓ نے حضرت حسینؓ کی زندگی کے اس پہلو کو نظر انداز کیا ہوا ہے ان کے بیانوں میں شجاعت و بہادری کے واقعات ملتے ہیں لیکن یہ نہیں بیان کیا جاتا کہ حضرت حسینؓ ایک بہت بڑے معلمِ اخلاق بھی تھے۔ ایک طرف تو آپ میدانِ کارزار میں تلواروں کے سائے میں یہ تعلیم دے رہے ہیں کہ جب حق و باطل میں ٹکراؤ اور مقابلے کا مرحلہ درپیش ہو تو حق کی حمایت و مدافعت اور باطل کی ہزیمت و سرکوبی کے لیے تیار ہو جاؤ۔ اور اپنے مال و اسباب کے علاوہ اس پر اپنی اولاد بھی قربان کر دو۔ مگر باطل کے سامنے سرِ تسلیم خم نہ کرو۔ لیکن دوسری طرف آپ کی یہ حالت ہے کہ جب گوشۂ عافیت میں بیٹھتے ہیں تو اسلامی معاشرے کی فلاح و بہبود کے طریق کار پر غور کرتے نظر آتے ہیں۔ اس سلسلے میں ان کے بلند پایہ خطبات کی چیز ہیں۔

## شعر و شاعری

حضرت حسینؓ نے شاعری کو فن کی حیثیت سے کبھی اختیار نہیں فرمایا۔ اور نہ کبھی اپنے کلام کو جمع کرنے کا التزام کیا لیکن فطرت کی طرف سے طبع موزوں، عقل سلیم اور ذہن رسا لے کر آئے تھے اور شدتِ احساس کی دولت سے مالا مال تھے۔ اس لیے بسا اوقات حالات و واقعات اور قدرتی مناظر سے متاثر ہو کر آپ پر شاعرانہ کیفیت طاری ہو جاتی تھی اور اس حالت میں زبان پر بے ساختہ موزوں کلام جاری ہو جاتا تھا۔ اور یہ کلام انتہائی پاکیزہ اور فصاحت و بلاغت کے اعتبار سے بلند پایہ ہوتا تھا۔ بطور نمونہ یہاں صرف دو شعر نقل کیے جاتے ہیں ؎

اذا ما عضک الدھر فلا تجنح الی خلق
ولا تسل سوی اللہ تعالیٰ قاسم الرزاق

دنیا کی طرف سے جب تمہیں تکلیف پہنچائی جائے تو سوائے اللہ تعالیٰ کے جو روزی رساں ہے اور کسی کے سامنے دستِ سوال دراز نہ کرو۔

فلو طشت وطوفت من الغرب الی المشرق
لما صادفت من یقدر ان یسعد او یشقی

اگر تمہیں زندگی بھی مل جائے اور مشرق سے لے کر مغرب تک بھی ہو آؤ تب بھی تمہیں کوئی ایسا نہیں ملے گا جو خوش بخت یا بدبخت بنانے کی قدرت رکھتا ہو۔

★

انجم استدلالی



# تصویر کے دو رخ

اسلامی تاریخ کا نیا سال محرم الحرام سے شروع ہوتا ہے اور جب محرم آتا ہے تو اس عظیم تاریخی حادثہ کی یاد تازہ ہو جاتی ہے جو اس مہینہ کے پہلے عشرہ کی آغوش میں ہے۔

اس حادثہ کا نام حادثہ کربلا ہے۔ جس میں سیدنا حضرت حسینؓ نے اپنے ۷۲ جانثاروں سمیت جام شہادت نوش فرمایا۔ ان کی شہادت کا پس منظر ایک الگ موضوع ہے اور یہ ایک الگ عنوان ہے کہ قتل حسینؓ کا ذمہ دار یزید ہے۔ یا اس کے وزرا؟

یہ بات تو اظہر من الشمس ہے کہ شہادت حسینؓ کے اصل ذمہ دار ابن زیاد اور شمر ذوالجوشن ہیں۔ لیکن کچھ سوز خوانوں نے بعض افسانہ نویس مؤرخین کی روایات کا سہارا لے کر اس کا ذمہ دار یزید کو بھی ٹھہرایا ہے پھر اسی پر بس نہیں کی بلکہ شوخیٔ طبع کا مظاہرہ کرتے ہوئے کاتب وحی امیر المؤمنین سیدنا معاویہؓ کو بھی نشانہ ہدف بنایا ہے۔

جہاں تک حضرت معاویہؓ کا تعلق ہے تو ان کی عظمت شان کو دیکھتے ہوئے حضرت حسنؓ ان کے حق میں خلافت سے دستبردار ہو گئے اگر وہ حضرت معاویہؓ کو اس منصب کا اہل نہ سمجھتے تو برادر خورد حضرت حسینؓ کی طرح جان دے دیتے لیکن اپنے موقف کو قطعاً نہ چھوڑتے۔ ان کا خلافت سے دستبردار ہونا اس بات کی دلیل ہے کہ ان کے نزدیک حضرت معاویہؓ نہایت موزوں شخصیت تھے۔

بعض روافضہ کو چھوڑ کر ملت اسلامیہ کے کسی بھی قابل ذکر مؤرخ نے حضرت معاویہؓ کی زندگی کے کسی پہلو پر جرح نہیں کی اور عہد معاویہؓ سے لے کر دور حاضرہ تک جس شخص نے بھی حضرت معاویہؓ پر جارحانہ قلم اٹھایا ہے اس کے پیچھے ہمیشہ سبائی تحریک کارفرما رہی ہے۔

جہاں تک ان کے جانشین یزید بن معاویہؓ کا تعلق ہے تو اس کے متعلق بے شک مؤرخین کی دو آراء ہیں اور اس طرح یزید کی تصویر کے دو رخ ہیں۔

ہم یہاں یزید کی تصویر کے دو رخ اس لیے پیش کرتے ہیں کہ محرم کی آمد کے ساتھ ذکر حسینؓ ایک فریضہ کی حیثیت اختیار کر گیا ہے اور ذکر حسینؓ کے ساتھ سب یزید کو بھی وجوبیت کا درجہ دے دیا گیا ہے۔ چنانچہ ہم یزید کی تصویر کے دو رخ پیش کر کے یہ فیصلہ خود کرنے کی بجائے اہل علم پر چھوڑ دیتے ہیں کہ یزید کیا تھا؟

## تصویر کا ایک رخ

تو یہ ہے کہ یزید بدشکل اور بدمزاج تھا۔ حکومت کے کاموں میں اسے کوئی دلچسپی نہیں تھی۔ بلکہ اس کا زیادہ وقت کتوں کی دیکھ بھال، سیر و تفریح اور شکار میں گزرتا تھا۔ یزید عورتوں کی محبت کا دلدادہ اور عیش و عشرت کا رسیا تھا۔ کثرت شراب نوشی نے اسے سست و بے خود بنا دیا تھا۔ اور اس کے ہوش و حواس بھی درست نہ تھے۔ پست کردار، بد چلن تند خو اور باپ کا نافرمان تھا۔ ان باتوں کا حوالہ دینے کی ضرورت نہیں کیونکہ یہ اکثر و بیشتر واعظین کی تقاریر کا موضوع بنی رہتی ہیں۔

## تصویر کا دوسرا رخ

ایک یہ بھی ہے کہ یزید کی تربیت ایک مدبر پاکباز صحابی کاتب وحی حضرت معاویہؓ اور نیک سیرت خاتون حضرت معاویہؓ کی اہلیہ نے کی تھی۔ مؤرخین نے لکھا ہے کہ یزید کی ماں میسون بنت بحدل بڑی دیندار، پارسا، صاحب عقل و فکر اور عابدہ عورت تھی۔ حافظ ابن کثیر نے اپنی شہرہ آفاق تاریخ میں یہ واقعہ لکھا ہے کہ ایک دن حضرت معاویہؓ کے ساتھ ایک زنخا خادم گھر آیا تو میسون نے اپنا چہرہ چھپاتے ہوئے پوچھا یہ کون ہے؟ حضرت معاویہؓ نے ان کے کان میں کہا کہ یہ زنخا ہے اس لیے اس سے پردہ کی کیا ضرورت ہے؟ میسون نے جواباً کہا کہ اس کے زنخا ہونے کی وجہ سے حرام حلال نہیں ہو سکتا۔

حضرت معاویہؓ کی پہلی بیوی کے دو لڑکے عبدالرحمٰن اور عبداللہ پیدا ہوئے تھے۔ عبدالرحمان فوت ہو گئے اور عبداللہ فاتر العقل تھے۔ چنانچہ آپ نے اولاد کی خواہش کے تحت دوسری شادی کی

تو یزید پیدا ہوا۔ حضرت معاویہؓ نے یزید کی دیکھ بھال اور تعلیم و تربیت میں کوئی کسر نہیں اٹھا رکھی۔ دینیات سے واقف کرانے اور قرآن کریم حفظ کرانے کے لیے اتالیق مقرر کیے۔ فن قرأت سے ابتدائی عمر ہی میں روشناس کرا دیا گیا۔ قرآن مجید کا بڑا حصہ حفظ کرنے کے بعد یزید خطبہ جمعہ اور خطبات عیدین دینے میں ماہر ہو گیا۔ اس کی خطابت میں فصاحت و بلاغت موزوں اشعار علمی اور ادبی نکات بکثرت ہوتے تھے۔ علم الانساب میں خاص مہارت تھی۔ تعلیم و تربیت پر حجر بن عنظلہؓ شیبانی مامور تھے۔ جو بہت بڑے صاحب علم بزرگ اور صحابی تھے۔ مؤرخین کا بیان ہے کہ وہ امام احمد بن حنبل کے چچا تھے اور "دغفل النسابہ" کے نام سے مشہور تھے۔

آپ کی رہائش بصرہ میں تھی لیکن حضرت معاویہؓ نے یزید کی تعلیم و تربیت کے لیے اپنے ہاں بلا کر رہائش پذیر کیا ہوا تھا۔ ۱۵ھ میں جب یزید کی عمر ۲۰ برس کی ہوئی تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے چچا زاد بھائی حضرت عبدالمطلب بن ربیعہ بن الحارث ہاشمیؓ کے سپرد کر دیا گیا۔ انہوں نے اس کو علوم و فنون کا ماہر بنا دیا۔

حافظ ابن کثیرؒ اور علامہ ابن حزمؒ کا بیان ہے کہ یہ بزرگ یزید سے بیحد مانوس تھے اور یزید کی دینداری اور دوسری خوبیوں سے متاثر تھے۔ یہ دمشق سے مدینہ گئے تو یزید کی گوناگوں خوبیوں اور سیرت و کردار کی پختگی کی بنا پر یزید کو اپنا جانشین بنا کر گئے۔ یہ وہ زمانہ تھا جب حضرت معاویہؓ وفات پا چکے تھے اور یزید اپنے والد کے جانشین اور مسلمانوں کے خلیفہ تھے۔

حافظ ابن کثیرؒ نے لکھا ہے کہ یزید ایک مدبر سیاستدان زیرک رہنما اور ساحر خطیب تھا۔ ابن کثیرؒ نے اس کی فصاحت و بلاغت کی تعریف کرتے ہوئے اس کے حسب ذیل جملہ بطور نمونہ پیش کیے ہیں۔ رحم اللہ ابا محمد اوسع لہ الرحمۃ واضعفاوا عظم اللہ اجرک واحسن عزاک وعوضک من مصابک ماھو خیر لک ثوابا وخیر عقبی۔

اس جلد میں ابن کثیرؒ نے یہ بھی بیان کیا ہے کہ حضرت سعید بن مسیبؒ نے ایک مرتبہ اچھے خطیبوں کا تذکرہ کیا تو پہلے معاویہؓ کا نام لیا پھر ان کے بیٹے یزید کا نام لیا۔ ایک نام انہوں نے عبداللہ ابن زبیر کا بھی لیا۔

### الخطیب الاشدق

مؤرخین کے بیان سے واضح ہوتا ہے کہ یزید کو فن خطابت میں امتیاز حاصل تھا۔ اور عام طور پر لوگ یزید کو الخطیب الاشدق کے نام سے یاد کرتے تھے۔ نہج البلاغہ کے مشہور شارح ابن ابی الحدید نے لکھا ہے کہ معاویہؓ کے بیٹے یزید خطیب اور شاعر تھے۔ صاحب عقد الفرید نے ان کے خطبات کو بڑی تفصیل سے بیان کیا ہے۔

### سپہ سالاری

حضرت معاویہؓ نے یزید میں جہاں علمی و ادبی صفات پیدا کرنے کی کوشش کی تو وہیں اس کو میدان جنگ کا ایک اچھا شہسوار بنانے پر بھی بھرپور توجہ دی اور اس کو بڑے بڑے معرکوں میں حصہ لینے کے قابل بنایا۔ ایک اچھے سپہ سالار اور ہشیار مرد میدان میں جو صفات ہونا ضروری ہیں وہ حضرت معاویہؓ کی کوشش و تربیت سے یزید میں بڑی حد تک پیدا ہو چکی تھیں۔

چنانچہ حضرت معاویہؓ نے رومیوں کی سرکوبی کے لیے بحری بیڑے کے ساتھ جو فوج روانہ کی اس کا سپہ سالار یزید تھا اور اس مہم میں ان کے ساتھ حضرت حسینؓ بھی شامل تھے۔ یہی وہ اسلامی جیش تھا جس نے رومیوں سے برسوں معرکہ آرائی کی۔

کتاب الجہاد بخاری کی جس حدیث میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس جیش کے جنتی ہونے کی بشارت دی ہے۔ اس کی تشریح کرتے ہوئے علامہ قسطلانیؒ نے لکھا ہے کہ قسطنطنیہ پر پہلا جہاد امیر معاویہؓ کے بیٹے یزید نے کیا اور جو لوگ اس میں شامل تھے ان میں حضرت حسینؓ، عبداللہ بن عمرؓ، عبداللہ بن عباسؓ، عبداللہ بن زبیرؓ اور حضرت ابو ایوب انصاریؓ بھی تھے۔ علامہ ابن حجر عسقلانی نے اس حدیث سے یزید کی منقبت ثابت کی ہے۔

اس جہاد کے دوران بوڑھے صحابی حضرت ابو ایوب انصاریؓ انتقال فرما گئے تو یزید نے ان کی نماز جنازہ پڑھانے کے بعد حسب ذیل خطبہ دیا۔

"اے اہل قسطنطنیہ یہ ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے بہت بڑے صحابی کا جنازہ ہے۔ جن کو ہم نے یہاں سپرد خاک کیا ہے۔ واللہ اگر ان کی قبر کو کسی قسم کا نقصان پہنچایا تو مملکت اسلامیہ کی ہر زمین سے اکھاڑ پھینکا جائے گا اور ارض عرب میں ناقوس کی آواز ہمیشہ کے لیے بند ہو جائے گی۔"

علامہ ابن کثیر نے لکھا ہے کہ حضرت معاویہؓ کی وفات کے بعد یزید نے دمشق کی جامع مسجد میں جو پہلی تقریر کی اس میں حضورؐ کے مشہور صحابی ضحاک بن قیس فہری گورنر دمشق بھی بیٹھے ہوئے تھے۔ وہ یزید کی تقریر سے اتنے متاثر ہوئے کہ پچھلی صف سے اٹھ کر ممبر کے قریب آ گئے۔ اس تقریر کا ترجمہ یہ ہے۔

(باقی صفحہ ۳۱ پر)




ہندوستان کی سرزمین پر جہاں ہر مذہب اور ہر ملت کے اہل دل ہمیشہ سے کثرت میں وحدت دیکھتے اور دکھاتے رہے ہیں، یہ بات کہنے کے لیے کسی دلیل اور بحث کی ضرورت نہیں ہے کہ حق کا نور ایک ہے مگر دیکھنے والے، ان میں جیسی اور جتنی دیدار کی طاقت ہے اس کا جلوہ اپنے اپنے رنگ میں دیکھتے ہیں اور اس کی کیفیت اپنی اپنی زبان میں بیان کرتے ہیں۔ جب کوئی بات اس طرح کہنی ہو کہ ہر مذہب و ملت کے لوگ اسے سمجھ سکیں اور اس سے اپنے دل پر ٹھیک ٹھیک اثر لے سکیں تو ملتوں اور مذہبوں کی جدا جدا بولیوں اور الگ الگ مخصوص اصطلاحوں کو چھوڑ کر اسے انسانیت کی عام زبان میں کہنا ہوتا ہے۔ شہادت حسینؓ کے موضوع پر کچھ لکھنے اور لکھانے کا مقصد جہاں تک میں سمجھتا ہوں یہی ہے کہ فخر انسانیت اور مایۂ نازش بشریت حسینؓ کے کارناموں کی قدر و قیمت کو انسانیت کے عام معیاروں پر پرکھا جائے اور اس کا نتیجہ انسانیت کی عام زبان میں بیان کیا جائے۔ سب جانتے ہیں کہ ایک محاورے کو دوسرے محاورے میں ترجمہ کرنا کٹھن کام ہے اور جب اس کے ساتھ یہ شرط ہو کہ ترجمے کی زبان وہ ہو جو انسانوں کے دل کی زبان ہے تو یہ کام اور بھی کٹھن ہو جاتا ہے۔ ایک مسلمان کے لیے جو امام حسینؓ کا حال مذہبی رنگ میں سننے اور سنانے کا عادی ہے اسے اس نئے رنگ میں اس طرح بیان کرنا کہ اس ذکر سے جو کیفیت اس کے دل میں پیدا ہوتی ہے وہی دوسروں کے دل میں پیدا ہو جائے بہت مشکل ہے، مگر یہ بات ہمت بندھاتی ہے کہ جب سننے والوں کے دل ہمدردی اور محبت سے سمجھنے پر آمادہ ہوں تو وہ ادھ کہی بات بلکہ بن کہی بات بھی سمجھ لیتے ہیں۔

## واقعہ شہادتؓ اور عالم انسانیتؓ

اب یہاں سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ اس عالم انسانیت کے لیے حسینؓ کی شہادت کیا تخت طلبی کی بس ایک ناکام کوشش ہے جس میں آپ کو ناکام فریق سے ایک تاریخی ہمدردی سی ہے؟ یا یہ محض ایک مغرور المزاج سردار کی ضد یا ناعاقبت اندیشی ہے، جس میں ضد کرنے والا اتفاق سے آپ کے محبوبؐ اور مخدوم آقاؐ کا جگر گوشہ ہے اس لیے آپ اس کی توجیہ کرتے ہیں۔ کیا یہ بے دردی اور سفاکی سے ایک کمزور جماعت کے مٹانے کی دل ہلانے والی کہانی ہے جس کو سن کر رونگٹے کھڑے ہوتے ہیں۔ اور آنسوؤں کی چند بوندیں آنکھوں سے بے اختیار ٹپک جاتی ہیں؟ دنیا کی تاریخ میں ہمدردیوں اور طرفداریوں کے لیے اتنے اور مواقع ہیں اور وہ شخصی اور جماعتی ناکامیوں اور نامرادیوں، بیدردیوں اور سفاکیوں کی کہانیوں سے اتنی پُر ہے کہ صرف ان کے لیے تو دنیا کو حسینؓ کی داستان کی خاص ضرورت نہیں، لیکن نہیں، حسینؓ کی کہانی ان میں سے کوئی چیز نہیں، وہ تو انسانی سرفرازی اور سربلندی کی داستان ہے، شرف انسانیت کی کہانی ہے، انسان کے پستی سے بلندی کی طرف ارتقاء کی روداد ہے اس کی انفرادی اور اجتماعی زندگی کے معیاروں کی تفسیر ہے، یہی غلامی سے انسانی حریت کی طرف سفر کی منزل ہے، وہ دنیا میں خدائی بادشاہت کا اعلان ہے اور انسانوں میں اس کے قیام کے امکان بلکہ لزوم پر کسی جرح سے نہ ٹوٹنے والی شہادت ہے، وہ منزل تکمیل انسانی کی راہ کا چراغ ہے اس چراغ کو باطل کی قوتیں جب کبھی اپنی پھونکوں سے بجھانا چاہتی ہیں تو حسینؓ کی یاد اس کی لَو کو روشن کر دیتی ہے۔ جب راہ حق و حریت میں انسانیت کے قدم ڈگمگاتے ہیں تو حسینؓ کی مثال اسے سہارا دیتی ہے اور

سنبھال لیتی ہے۔ جب دولت وقوت واقتدار کی فرعونیت حق پرستوں کی تہی دست اور بے وسیلہ جمعیتوں پر عرصۂ زندگی تنگ کرتی ہے اور جب پیہم ناکامیوں کا ہجوم حق پر باطل ہونے کا وسوسہ دل میں ڈالتا ہے تو حسین ہی کی مثال انھیں ثباتِ قدم کا سبق دیتی ہے اور یاس کی کفر آفرینی سے بچاتی ہے۔ جب جماعتی زندگی کا فساد فرد کو بے حقیقت سا بنا دیتا ہے تو حسین کی مثال اس فرد کو اس کی ذمہ داری یاد دلاتی ہے کہ جماعت کو اخلاقی جماعت بنانے کا فرض آخری طور پر اسی پر عائد ہوتا ہے۔ چاہے اس کوشش میں جماعت اسے زہر کا پیالہ پلائے یا سولی پر چڑھائے، سنگسار کرے یا سر تن سے جدا کرے شہادت کے خون سے زمین کو لالہ زار بنائے۔ زندگی کے حریص انسانوں کو حسینؓ یاد دلاتے ہیں کہ زندگی ہر حال میں جیسے جانے کا نام نہیں ہے۔ اور جتلاتے ہیں کہ ع " ہے کبھی جاں اور کبھی تسلیم جاں ہے زندگی"۔ جب کامیابی کے طلائی بچھڑے کی پرستش ہر سو ہو رہی ہو تو حسینؓ ناکام کا نام ہی اس سحر سامری کا توڑ بن جاتا ہے اور حسینؓ کی ناکامی کے روبرو باطل کی ساری فتحمندیاں سرنگوں و شرمسار نظر آتی ہیں۔

## حسینی عظمت کا راز

لیکن آخر یہ سب کیوں؟ اس لیے کہ حسین نے اپنی جان دے کر خدا کی خدائی اور انسان کی شرافت پر شہادت دی ہے اور اس دستاویز پر اپنے خون سے مہر ثبت کی ہے۔ یہ انسانی شرافت کیا ہے؟ یہ عالم پر انسان کو کونسی چیز برتری کا مرتبہ دیتی ہے؟ اس کے سینے میں قانون و اخلاق کا وجدان " یہ جستجو کہ خوب سے ہے خوب تر کہاں"؟ اس کے دل میں اعلیٰ اقدار کا ذوق شوق، ادنیٰ سے اعلیٰ کی طرف جانے کا فطری قصد، اعلیٰ کو جان کر ادنیٰ پر قناعت سے اس کی فطری بیزاری، پھر ان اقدار اعلیٰ کا مطلق اور کامل حیثیت میں یقین اور اس پر اس کے قلب وضمیر کی تصدیق، یہی صفات اخلاقی کے وہ مکمل نمونے ہیں جن پر ہر چیز کی قدر و قیمت پرکھی جاتی ہے، مثلاً عدل، حق، خیر، حسن۔ انھیں سے اس کی شب تارِ حیات میں روشنی کی جھلک ہے۔ انہی سے اس کی بے چینی میں سکون اور پراگندگی میں دلجمعی کا سامان ہے، وہ بھٹکتا ہے تو یہی دلیل راہ ہوتی ہیں، زندگی کے دوراہے پر جب یہ کفر کی طرف جاتا ہے تو یہی اسے شکر کی طرف کھینچتی ہیں، "اسفل السافلین" میں بھی "احسن تقویم" یاد دلاتی ہے۔ انھیں بھلایا جاتا ہے مگر یہ پھر بار بار یاد آتی ہے، انھیں دبایا جاتا ہے مگر یہ پھر ابھرتی ہیں۔ ان سے بدکنے والے وحشی بھی "پھر پھر کے ان کو جاتے ہیں تکتے"۔ یہ اقدار مطلقہ حواس ظاہری سے محسوس نہیں ہو سکتیں ان کا تصور کیا جا سکتا ہے، چشم ظاہر ان کے نظارے سے محروم ہے، صرف چشم باطن ہی کو ان کی جھلک نظر آتی ہے، ہر ملک میں ایسے خدا کے بندے پیدا ہوتے ہیں جو ان اقدار کو بے حجاب اس طرح دیکھتے ہیں جیسے ہم چاند، سورج، ستاروں کو دیکھتے ہیں اور ان کے نور سے وہ دنیا کی ہر چیز کو، زندگی کے ہر شعبے کو، انفرادی ہو کہ اجتماعی، منور کرنا چاہتے ہیں۔ اپنے قول سے ان اعلیٰ قدروں کی تلقین کرتے ہیں، اپنے عمل سے ان کی تصدیق کرتے ہیں، انھیں اپنے پر طاری کرتے ہیں اپنے اندر رچاتے ہیں اور اس طرح اپنی زندگی کی روشنی سے دوسروں کی نظریں ان تک پہنچاتے ہیں اور دوسرے بھی ان کی طرف جھکاتے ہیں۔ اور جب انسان کی بہیمیت ان پر نرغہ کرتی ہے تو ان کی حفاظت کے لیے کمربستہ ہو جاتے ہیں۔ حفاظت میں کامیاب بھی ہو جاتے ہیں لیکن ان کا اصلی رنگ ناکامی میں نکھرتا ہے، ان کی ظاہری کامیابی سے ان کی پیش کردہ اقدار پر یقین اتنا راسخ نہیں ہوتا جتنا اس وقت ہوتا ہے جب باطل کی یلغار اتنی شدید ہوتی ہے کہ کامیابی کی کوئی صورت نظر نہیں آتی، شکست یقینی ہوتی ہے، اور یہ ناکامی اور شکست کے یقینی ہونے کے باوجود اعلیٰ کو چھوڑ کر ادنیٰ کے ساتھی نہیں بنتے، اس پر گالیاں کھاتے ہیں، ذلتیں سہتے ہیں، تکلیفیں اٹھاتے ہیں اور اگر "یہ رتبۂ بلند" نصیب میں ہوتا ہے تو آخر کار جان کی نذر پیش کر کے اپنی سچائی کا آخری ثبوت دے دیتے ہیں اور انسانیت کو جتا دیتے ہیں کہ کامیابی اور اقتدار کی لاگ سے وہ کہیں یہ نہ سمجھ لے کہ ان اقدار مطلقہ کی سیوا بس اسی وقت تک ہے جب تک فتحمندیاں ہیں۔ نہیں، ان کے ساتھ رہ کر ناکامیاں دوسروں کے ساتھ کی کامیابیوں سے، اعلیٰ کی خاطر بدنامیاں ادنیٰ کے ساتھ کی

نیک نامیوں سے بہتر ہیں۔ ان کی جلو کی رسوائیاں بڑی بڑی کامرانیوں سے زیادہ رفیع اور ان کی سنگت کی تنہائیاں، لشکروں اور جیشوں پر قابلِ ترجیح ہیں۔ حسین انھیں اقدارِ مطلقہ کے علم بردار تھے، انھیں کے لیے جیے، انھیں کے لیے لڑے اور انھیں پر اپنی جان نثار کر گئے اور اپنی زندگی اور اپنی موت دونوں سے انسانیت کے لیے ایک دائمی شمعِ ہدایت روشن فرما گئے، اس شمع کی روشنی زندگی کے ہر شعبے میں راہ نما ہے، لیکن جماعتی زندگی کی گمراہیوں میں اس شمع سے اکتسابِ نور کی طرف خاص طور پر توجہ کرنے کی ضرورت ہے۔

## امتیازِ حق و باطل انسان کا فرض ہے

اسلام کے نزدیک دین کی بنا ر اقدار کی وحدت پر ہے، بنیادی اقدار حکم، حکمت، اور حق ہیں۔ حکمت اور حق بنیادی اقدار کی حیثیت سے معروف ہیں، میں صرف حکم کی تشریح کرنا چاہتا ہوں۔ اس سے مراد ہے حکومت اقتدارِ اعلیٰ۔ ذرا سوچیے تو یہ بات واضح ہو جاتی ہے کہ نوعِ انسانی کی اچھی سیاسی تشکیل، عدل اور انصاف پر مبنی حکومت کا قیام انسان کی اخلاقی زندگی کے لیے ناگزیر ہے۔ اس لیے اچھی حکومت بھی ایک اخلاقی قدر رکھتی ہے اور اس کا ایک مکمل نمونہ ہماری ہدایت کے لیے ہونا بھی اتنا ہی ضروری ہے جتنا حکمت اور حق کا۔ اس کا نام حکم ہے۔ حکم، حکمت اور حق کو ایک ماننا اسلام کی تعلیم ہے، یعنی اسلام یہ کہتا ہے کہ حکم بھی اسی ذات کے لیے ہے جو عین حق اور عین حکمت ہے۔ عبادت یعنی غیر مشروط اور غیر محدود اطاعت صرف اسی کی کرنی چاہیے اور کسی کی نہیں۔ شرطوں کے ساتھ اور حدوں کے اندر دوسرے کی اطاعت بھی کی جا سکتی ہے مگر شرط اور حد یہی ہے کہ مجازی حکم، حقیقی حکم اور حکمت اور حق کے خلاف نہ ہو۔ اگر دنیا میں حکمِ حقیقی قائم ہو تو انسان کا کھلا ہوا فرض ہے کہ بغیر کسی شرط کے اس کی اطاعت کرے لیکن اگر حکمِ مجازی کا دور دورہ ہے تو اطاعت کے لیے شرطیں لگانی پڑتی ہیں جن میں سب سے پہلی چیز یہی ہے کہ انسان کو کوئی کام اس حکم کے خلاف نہ کرنا پڑے جسے وہ حکمِ حقیقی جانتا ہے۔

لیکن سب سے بڑی مشکل اس وقت پیش آتی ہے جب حکمِ مجازی سراسر حکمِ حقیقی کے خلاف ہو اور انسان کو اس کی خلاف ورزی پر مجبور کرتا ہو۔ اس سے بڑھ کر مشکل جس کے تصور تک سے حق پسندوں کا دل کانپ اٹھتا ہے، یہ ہے کہ باطل کی حکومت یہ مطالبہ کرے کہ اسے حکمِ حقیقی سمجھا جائے، جب دنیا پر یہ مصیبت آئے تو آدمی کا فرض ہے کہ وہ قول سے، فعل سے، یہ اعلان کرے کہ باطل کی حکومت سراسر حکمِ حقیقی کے خلاف ہے، میں اس کے آگے ہرگز سر نہ جھکاؤں گا اور کوئی اس کے آگے سر نہ جھکائے۔ اس اعلان کا نام شہادت ہے، اس شہادت پر باطل کی قوتیں ٹوٹ پڑتی ہیں مگر اس کے سارے ظلم سہہ کر ہی مردِ حق دوسروں کو حق و باطل کا فرق دکھا سکتا ہے۔ میں نے ابھی کہا تھا کہ قدرِ اعلیٰ کو بے حجاب دیکھنے والے کم ہوتے ہیں اب یہ مردِ حق جو حکمِ حقیقی کو بے حجاب دیکھ رہا ہے دنیا کے کم نگاہوں کو کس طرح دکھائے، سوا اس کے کہ اس راہ میں قربانیاں کر کے اپنے عقیدے کی قوت سے دلوں کو پگھلائے، کبھی کبھی اس راہ میں جان دے کر آخری قربانی دینی پڑتی ہے۔ جو شخص جان دے کر باطل کے مقابلے میں آخر دم تک حق کا اعلان کرے وہی شہادت کے سب سے اونچے درجے پر فائز ہوتا ہے اور عام طور پر شہید صرف اسی کو کہتے ہیں۔

## باطل سے جنگ

اب آپ تاریخ کے صفحات پلٹ کر دیکھیے اسلام کا ابتدائی زمانہ جسے مسلمان سب سے زیادہ اچھا سمجھتے ہیں، گزر چکا ہے۔ حکمِ حقیقی یعنی خلافتِ راشدہ کا دور ختم ہوتا ہے حکمِ مجازی یعنی ملوکیت کا دور آتا ہے۔ حکمِ حقیقی کے خلاف ملک کے محاصل ذاتی مِلک بنتے ہیں اور بادشاہ بہت بڑا خزانہ جمع کر کے دولت کے بل پر اپنی قوت بڑھاتا ہے اور عالمِ اسلامی کو اپنی اطاعت پر مجبور کرتا ہے۔ کچھ لوگ ڈر سے کچھ لالچ سے سر جھکا دیتے ہیں بعض سر ایسے ہیں جو نہیں جھکتے، انھی میں رسول کے نواسے حسین کا سر ہے، لالچ، دھمکی، فریب سب سے کام لیا جاتا ہے مگر حسین یزید کی اطاعت سے انکار کرتے ہیں

بھلا حسینؓ جن کی رگوں میں علیؓ فاطمہؓ اور محمدؐ کا خون تھا جن کے دل میں حق کا خوف اور حق کا عشق تھا حکم باطل کو حکم حق کیسے کہہ دیتے؟ حسینؓ نے بیعت کرنے سے انکار کر دیا گویا اعلان کر دیا کہ یزید کا حکم حکم باطل ہے۔ یہ پہلی شہادت تھی۔ ان کو ان کا وطن چھوڑنے پر مجبور کیا گیا، مکے میں بھی چین نصیب نہ ہوا، ترک وطن کر کے عراق کا قصد کیا، یہ اس بات کا اعلان تھا کہ مجھے یزید کے حکم کے باطل ہونے پر اس درجہ یقین ہے اور اسے قبول کرنے سے اس شدت سے انکار ہے کہ ترک وطن کی تکلیف اٹھانے کو تیار ہوں، یہ دوسری شہادت تھی۔

کوفے کی راہ میں کربلا کے مقام پر یزید کے لشکر نے حسینؓ کی راہ روکی اور ان کا چھوٹا سا لشکر گھر گیا۔ اب آخری قربانی اور آخری امتحان کا سامنا تھا۔ حسینؓ نے آخری قربانی پیش آخری امتحان میں پورے اترے ان کے ساتھیوں اور عزیزوں میں ایک ایک مارا گیا۔ چھوٹے چھوٹے بچے قتل ہوئے آخر خود حسینؓ زخموں سے چور چور زمین پر گرے مگر ان کے دل میں یہی تھا۔ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں حکم صرف اللہ ہی کے لیے ہے یہ تیسری اور آخری شہادت تھی۔

کہتے ہیں کہ جب لشکر شام والے حسینؓ کے اہل بیت کو اسیر کر کے اور کربلا کے شہیدوں کے سر نیزوں پر چڑھا کر لے چلے تو راہ میں ہر جگہ حسینؓ کا سر اللہ کی وحدت اور بڑائی اور اس کے حکم کی شہادت دیتا تھا۔ مذہبی عقیدت اس بات کو لفظاً بھی صحیح مان سکتی ہے مگر اس سے قطع نظر کر کے دیکھئے تو واقعی حسینؓ کا سر جہاں جاتا ہوگا زبان حال سے حکم حق کی شہادت دیتا ہوگا۔ آج تیرہ سو سال بعد بھی حسینؓ کی مثال بلکہ حسینؓ کا نام اس کی شہادت دیتا ہے اور قیامت تک دیتا رہے گا کہ حکم صرف اللہ ہی کے لیے ہے۔

جب کبھی دنیا میں حکم حقیقی کی قدر تسلط ہوگا تو دنیا ضرور یاد کرے گی کہ اس کے سب سے بڑے محسنؐ کے نواسے نے کس طرح اس کی حمایت میں اپنی جان نذر دی تھی۔ جب دنیا میں افراد اور اقوام ان اقدار اعلیٰ کے سلوک کی حیثیت سے ارتقاء روحانی و ذہنی کے منازل سبک رفتاری سے طے کرتی ہونگی اور ان قدروں کے طالبوں کو ناکامی سے دوچار نہ ہونا پڑے گا۔ تو وہ ضرور یاد کرے گی کہ صدیوں پہلے ایک بے یار و مددگار حق پرست نے ناکامی سے ڈرے بغیر ان اقدار اعلیٰ کی حمایت کی ہمت کی تھی اور جب دنیا کی طاقت و جبروت اسکے خلاف تھی تو انہیں کی خاطر اس نے اپنا سب کچھ لٹا دیا تھا۔ جب دنیا صرف ایک خدا سے ڈرے گی اور اس طرح اوروں کے ڈر سے نجات پا چکی ہوگی تو وہ یہ نہ بھولے گی کہ فاطمہؓ کے لالؓ نے میدان کربلا میں اپنا سر کٹوا کر اس اطاعت اور اس سربلندی کا مظاہرہ کیا تھا۔ اس وقت یہ بے نوا حکمرانوں کا حکمران دکھ دیا گیا، ناکام، دین و ایمان کا پشت پناہ نظر آئے گا اور اس کا خاک و خون میں لتھڑا ہوا سر الٰہی سطوت و جبروت کا علم معلوم ہوگا

## بقیہ: تصویر کے دو رُخ

"سب تعریفیں اللہ کے لیے ہیں۔ وہ جو چاہتا ہے کرتا ہے۔ اور جس سے چاہتا ہے روک دیتا ہے۔ وہ جسے چاہے۔ اسے ذلیل کرے اور جسے چاہے اسے رفعت و بلندی بخشے۔ معاویہؓ بن سفیانؓ اللہ کی رسیوں میں سے ایک رسی تھے۔ جب تک اس نے چاہا دراز کیا اور جب چاہا قطع کر دیا۔ وہ پہلے والوں سے کمتر اور آئندہ والوں سے بہتر تھے۔ میں یہ کہہ کر اللہ تعالیٰ کے دربار میں ان کا تزکیہ نہیں کرتا وہ اس دنیا سے رخصت ہو کر اپنے رب کے حضور میں پہنچ گئے ہیں۔ وہ اگر معاف فرمائے تو یہ اس کی رحمت ہے۔ اگر سزا دے تو یہ ان کے گناہوں کا بدلہ ہے اور بیشک مجھے ان کے بعد ولی عہد بنایا گیا ہے۔ میں اپنے جہل کو چھپانا نہیں چاہتا اور طلب علم سے غافل اور مایوس نہیں ہوں۔ آپ لوگ یقین رکھیں کہ اللہ تعالیٰ جس چیز کو مکروہ خیال کرتا ہے اسے بدل دیتا ہے اور جس چیز کو وہ پسند کرتا ہے آسان کر دیتا ہے۔

یہ تمام حالات امیر شکیب ارسلان نے اپنی کتاب "محاضرات العرب والقسطنطیہ" میں طبقات ابن سعد کے حوالے لکھے ہیں اور ان کو مشہور شیعہ مؤرخ نے اپنی کتاب "ناسخ التواریخ" میں بیان کیا ہے۔ تاریخ اسلام کے مؤلف مولانا قاری احمد پیلی نے اپنی کتاب تاریخ بنو امیہ میں تصویر کے یہ دونوں رخ پیش کیے اور پھر آخر میں یہ لکھا ہے کہ یزید کے متعلق تصویر کا جو رخ داغلین بیان کرتے ہیں۔ حقائق کو پیش نظر رکھنے والے تمام مؤرخین نے اس کا سختی سے انکار کیا ہے۔ تاریخ مسلمانان عالم ص ۱۴۳







لا الٰہ الا اللہ

# شہادتِ حسینؓ کا پس منظر

ادیانِ عالم میں شریعت محمدیہؐ کو ایک نمایاں اور واضح خصوصیت حاصل ہے۔ انسانی دائرہ فکر و عمل کی وسعت و ترقی نے محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے عہدِ رسالت کو ایسے موقف تک پہنچا دیا تھا کہ دین کا صحیح اور حقیقی مفہوم اپنی کامل اور ناقابل تغیر صورت میں دنیا پر واضح کر دیا جاتا۔ یہی وجہ ہے کہ شریعتِ محمدیؐ جہاں ایک طرف ہم کو خالق موجودات سے قریب تر اور وابستہ تر بنانے کا آسان ترین ذریعہ نظر آتی ہے وہیں انسانی مدنی و اجتماعی حیات کے لئے ایک آخری اور ناقابل تغیر نظام و ضابطہ پیش کرتی ہے۔ اس شریعت میں ہم مذہب کو عیسائیت اور بدھ مت کی طرح اپنے معبود کے ساتھ صرف روحانی تعلق کے پیدا کرنے کا ذریعہ نہیں پاتے بلکہ اس کے ضوابط میں ایک فردِ انسانی کے دوسرے فردِ انسانی کے ساتھ۔ ایک قبیلہ کے دوسرے قبیلہ کے ساتھ۔ ایک قوم کے دوسری قوم کے ساتھ۔ ایک ملک کے دوسرے ملک کے ساتھ۔ تعلقات کا مکمل نظام بھی پاتے ہیں۔ اسلام نے اپنے اس اجتماعی نظام کی ابتداء عبادات سے کی اور انتہا نظام حکومت پر ہوئی۔ اسلام کی بتائی ہوئی نمازوں اور اس کے فرض کئے ہوتے ہونے کا درس دیا وہیں اس کے حج اور اس کی زکوٰۃ کے فرائض میں ساری دنیا کے انسانوں کو ایک عالمگیر نظامِ اجتماعی میں منسلک کر کے ان کی زندگی کو ایک کامیاب زندگی بنانے اور خدا کی خلافت کے منشاء حقیقی کو تکمیل کرنے کا سامان بہم پہنچا دیا ہے۔ غرض ہم اپنے نظامِ حیات کے کسی گوشہ کو مذہبی نورِ ہدایت سے محروم اور تاریک نہیں پاتے۔

اسلام کی تعلیمات کا یہی وہ پہلو ہے جو اسلام کو تمام ادیانِ عالم میں ممتاز حیثیت عطا کرتا ہے۔ لیکن کوتاہ بین نگاہیں اسی مقام پر پہنچ کر ٹھوکر کھاتی ہیں اور افضل الانبیاء خیر البشر رحمۃٌ للعلمین صلوٰۃ اللہ علیہ کی حیاتِ مقدسہ پر اس اعتراض کی جرأت کرتی ہیں کہ (نعوذ باللہ) حضرت ختمی مرتبتؐ کا مقصدِ حیات اپنے لئے دنیوی حکومت و جاہ کی تلاش تھا جس کے لئے دنیا کے اس مقدس ترین بزرگ نے نبوت و رسالت کا ڈھونگ رچایا تھا۔ باسورتھ اسمتھ اور کارلائل جیسے مستشرقین کی نام نہاد اسلام نواز تصانیف کا بغور مطالعہ کرنے والا بالآخر اسی نتیجہ پر پہنچتا ہے۔ میں ان مستشرقین کو اس لئے قابل معافی تصور کرتا ہوں کہ ان کے نزدیک عیسائیت کے مسلسل مطالعہ کی وجہ سے مذہب کا تصور ہی غلط تھا۔ وہ مذہب میں انسان کی اجتماعی اور مدنی زندگی کے لئے کوئی مقام ہی نہیں پاتے تھے۔ اور ان کو حیرت ہوتی تھی کہ ایک شخص جو لوائے رسالت ہاتھ میں رکھتا ہو اور تاجِ نبوت سے سرفراز ہو اس کو انسانی حیاتِ دنیوی کے اجتماعی پہلو سے کیا تعلق ہو سکتا ہے۔ وہ اگر تھوڑا غور کرتے تو ان کی سمجھ میں آجاتا کہ اُخروی نجات و فلاح کا انحصار تمام ادیان عالم کی تعلیمات میں بالاتفاق دنیوی حیات کی کامیابی پر ہے اور تمام مفکرین عالم کے نزدیک انسان فطرتاً مدنی الطبع واقع ہوا ہے اس لئے اس کی دنیوی زندگی ہیئتِ اجتماعی کی کامرانی کے بغیر کامیاب ہو ہی نہیں سکتی لہٰذا وہ مذہب ناکام ناقص اور ترقی یافتہ انسانی جماعت کے لئے ناقابل قبول ہوتا جو انفرادی حیات کو سنوار رہا ہو اور اپنے اندر اجتماعی حیاتِ انسانی کے لئے کوئی آئین نہ رکھتا ہو۔ اگر انہوں نے خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وسلم کی حیات طیبہ کا غور

